آیت نمبر 20: اس سورت کی پچھلی تمام آیات مکی ہیں لیکن یہ آیت نمبر 20 مدنی آیت ہے جو
پچھلی آیات کے کافی عرصہ کے بعد نازل ہوئی۔ اس میں حالات کے تبدیل ہو جانے کی
مناسبت سے ابتدائی احکام میں تخفیف کر دی گئی ہے

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَ نِصْفَهٗ وَ ثُلُثَهٗ وَ
طَآىِٕفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ؕ بے شک آپ کا رب جانتا ہے کہ آپ اور آپ کے
ساتھیوں میں سے کچھ لوگ کبھی دو تہائی رات کے قریب اور کبھی نصف اور کبھی ایک
تہائی رات نماز کے لئے کھڑے رہتے ہیں وَ اللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَ النَّهَارَ ؕ عَلِمَ
اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ اللہ ہی
رات اور دن کے اوقات کا صحیح حساب رکھتا ہے، اسے معلوم ہے کہ تم لوگ اوقات کا
ٹھیک شمار نہیں کر سکتے، سو اس نے تم پر مہربانی فرما دی، اب تم رات کی نماز میں جتنا
قرآن آسانی سے پڑھ سکتے ہو پڑھ لیا کرو عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ وَ
اٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَ اٰخَرُوْنَ
يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۖؗ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ
اٰتُوا الزَّكٰوةَ وَ اَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ؕ اسے یہ بھی معلوم ہے کہ تم
میں سے کچھ لوگ بیمار ہوں گے، اور کچھ لوگ اللہ کے فضل کی تلاش میں سفر کریں
گے اور بعض لوگ اللہ کی راہ میں جہاد بھی کریں گے، لہذا رات کی نماز میں جتنا قرآن
آسانی سے پڑھ سکو پڑھ لیا کرو اور فرض نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرتے رہو اور اللہ کو
خوش دلی سے قرض دیتے رہو، اخلاص اور خوشدلی سے اللہ کی راہ میں خرچ کرنا ایسا ہی ہے کہ

اللہ کو قرضہ حسنہ دیا وَ مَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ
خَيْرًا وَّ اَعْظَمَ اَجْرًا ؕ اور جو نیک عمل بھی تم اپنے لئے آگے بھیجو گے، اسے
اللہ کے پاس اس سے بہتر حالت میں موجود پاؤ گے اور بہت بڑا اجر حاصل کرو گے وَ
اسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۰﴾ اللہ سے مغفرت طلب کرتے رہو
، بے شک اللہ بہت مغفرت کرنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے رکوع[۲]